تپتی ہے بحد سوختہ جانونکی کچہ ایسی
جلجائیں جو ڈالے بھی کوئی سیکڑوں من پھول

اے ماہ نہیں عارض گلگوں پہ ترے خط
رکھتے ہیں یہ خورشید کے مانند کرن پھول

اس گل کا سراپا نہیں اک خرمن گل ہے
گرد نہیں ہے چمپا کلی کانو نہیں کرن پھول

مژگانپہ مرے اشک کے قطرونکو جو دیکھا
اس گل نے کہا لائی ہے کیا شاخ سمن پھول

یہ تازگی و رنگ کسی گل میں کہاں ہے
عارض ہیں ترے اور ہی اے رشک چمن پھول

دشنام سے آغاز سخن ہونے لگا اب
کیا جانئے کھلائے گا ابھی کیا وہ دہن پھول

کیوں کانوں کو تیرے نہ کہوں کان جواہر
پتے ہیں زمرد کے تو ہیرے کے کرن پھول

محفوظ خزاں سے ہے بس اک نظم کا گلشن
ہر وقت تر و تازہ نہیں غیر سخن پھول

| ۲۴۳ | غربت میں ملا چین بھی تو لطف نہ آیا<br>سچ کہتے ہیں اے عشق کہ ہے خار وطن پھول | ۲۵ |
|---|---|---|

واسطے اس گل کے لیکر آئے ہیں اغیار گل
کھٹکیں آنکھوں میں ہماری کیوں نہ مثل خار گل

لاکھہ تم پایندہ ہو اے یاس و حرمان و ملال
میری شمع شوق ہونیکی نہیں زنہار گل

اے گل خوبی ہمارا عشق لاتا اور رنگ
ہوتے تجھسے باغ عالم میں اگر دو چار گل

میرے دلکو دیکھئے رکھتا ہے داغونکا چمن
کائنات ناز بلبل ہیں فقط دو چار گل

وعدہ کی شب یاس اور امید میں شمع حیات
ہوگئی سو بار روشن ہو گئی سو بار گل

یا وہ گوئی سے عدو کی کیا گھٹے میرا فروغ
ایسی پھونکوں سے نہو گی شمع یہ زنہار گل

خار سے بھی پھول کو کم سمجھوں ہاتھ آئیں اگر
تیرے چھلوں کے مجھے اے آتشیں رخسار گل

خون روئی ہے خزانمیں ایک مدت عندلیب
جب کہیں فصل بہاری میں کھلے ہیں چار گل

عاشقونکی آنکھہ کے تل کا اگر ہاتھ آئے تیل
یہ چراغ حسن پھر تیرا نہو اے یار گل

ہمسے خوش قسمت ہے باغ دہر میں بلبل کہیں
سال بھر میں تو دکھاتے ہیں اسے دیدار گل

کسقدر گلچیں کے ہاتھوں انیہ ٹوٹا ہے ستم
بک رہے ہیں جا بجا آکر سر بازار گل

قدر ساری زر کی ہے جب یہ نہیں کچھ بھی نہیں
پوچھتی بلبل کہاں ہوتا نہ گر زردار گل

بے ترے سیر چمن سے جانپر ہی بن گئی
چبھ گئے میرے کلیجے میں برنگ خار گل

ہجر کی شب لوٹتا ہوں بستر گل پر ہی میں
بڑھ کے کانٹوں سے ہوئے ہیں باعث آزار گل

غیر کے بوسونکے آتے ہیں نظر مجکو نشان
کیا خبر تھی یہ کھلائینگے ترے رخسار گل

رنگ اک آتا ہے اک جاتا ہے حالت غیر ہے
کچھ کھلایا چاہتے ہیں آپ کے بیمار گل

ٹکٹکی نقش قدم کی طرح بلبل دیکھکر
اسنے دو کترے گلستاں میں دم رفتار گل

صورت بلبل اگر منقار اسکو بھی ملے
کاٹ لے پروانہ شمع بزم کا یکبار گل

رنگ لاکر ہی رہیگا میرا یہ سر پھوڑنا
تیرے کوچے کے کھلائینگے درو دیوار گل

اے گل ناز و نزاکت دیکھ لے تیرا جو رنگ
کر اٹھے فریاد مثل بلبل گلزار گل

واہ اے شبنم عجب ہے گوہر افشانی تری
بیٹھے ہیں پہنے ہوئے کیا موتیوں کے ہار گل

بڑھ کے کانٹوں سے یہ کرتا دست گلچیں کو فگار
باغ میں رکھتا جو بلبل کی طرح منقار گل

ہول کے گلچیں لگے ہاتوں ثواب عاقبت
قبر بلبل پر چڑھا جا کر کبھی دو چار گل

عرش کی لانے لگا ہے نالہ بلبل خبر
ہے سر گلچیں پہ جب سے زینت دستار گل

۲۴۴

رنگ لاکر ہی رہیں گے عشق پائے خونچکاں
وادی وحشت کے پہنچائیں گے سارے خار گل

۲۳

بیوفا گل ہے پڑے اسکے نہ پالے بلبل
کہدے اے باد صبا ہوش سنبھالے بلبل

گرم اصلاح کے تو کھینچ نہ نالے بلبل
ڈال دینگے یہ زبانپر تری چھالے بلبل

باغ میں پھرتی ہے پر تیرنے نکالے بلبل
پڑ نجائے کسی صیاد کے پالے بلبل

کوئی صیاد جو سن لیگا یہ نالے بلبل
پھر تجھے جان کے پڑ جائینگے لالے بلبل

اسقدر نام سے عاشق کے ہے چڑ اس گل کو
یہی تاکید ہے اب کوئی نہ پالے بلبل

آنا گلشن میں نہ گلچیں نہ پھٹکتا صیاد
ہوتی رکھوالی اگر تیرے حوالے بلبل

آرزو دام و قفس سے ہے رہائی کی اگر
منہ سے اپنے کوئی کلمہ نہ نکالے بلبل

یہ فضا گل نہیں رہنے کی جو آئیگی خزاں
سارے ارمان دل یکبار نکالے بلبل

بات اسکی یہ سمجھتی ہے نہ وہ اسکا سخن
خاک صیاد کو یا تو نہیں لگالے بلبل

پھولی پھرتی ہے ہر اک شاخ پہ پھولوں کیطرح
فصل گل میں ہیں ترے ڈھنگ نرالے بلبل

سچ بتا انمیں یہ تاثیر کہاں سے آئی
دل دکھا دیتے ہیں میرا ترے نالے بلبل

چشم صیاد سے تو لاکھ چھپے کیا حاصل
مخبری کر کے رہیں گے ترے نالے بلبل

اے گل تر ترے منہ کا جو ملے اسکو اُگال
گل سمجھکر وہیں آنکھوں سے لگالے بلبل

ہر طرف باغمیں ہے آتش گل بھڑکی ہوئی
آشیانے کی ابھی طرح نہ ڈالے بلبل

چشم گلچیں سے جو منظور چھپا رکھنا ہے
پھول کو اپنے کلیجے میں چھپالے بلبل

آفت و قہر ہیں صیاد و خزان و گلچیں
کیسے رو کے کسے تھامے کسے ٹالے بلبل

آگے اس گل کے یہ ہر آنکھ سے گر جائینگے
گل سنبھلنے کے نہیں تیرے سنبھالے بلبل

مفت کا مال زر گل کے خزانو نکو سمجھ
خوب گلچھرے گلستانمیں اڑالے بلبل

بوجھ دلکا ترے ہو جائیگا اس سے ہلکا
کرلے دل کھولکے گلزار میں نالے بلبل

باغمیں آئے جو صیاد گل اندام مرا
آپ اپنے کو کرے اسکے حوالے بلبل

دیکھ بھال اچھی طرح چاہیئے اسکی صیاد
زور بازو سے قفس توڑ نہ ڈالے بلبل

باغ کی ہے یہ بہار گل و ریحاں نیرنگ
چار دن تو بھی یہاں رنگ جمالے بلبل

| ۲۴۵ | عشق بے یار پئے سیر چمن کیا جاؤں<br>یہ تو امید نہیں رنج بٹالے بلبل | ۱۱ |
|---|---|---|

حجاب بیجا ہے وصل کی سب نہ منہ سے رکھو لگا کے آنچل
مرا تو دم ہی الجھ رہا ہے دکھاؤ چہرہ ہٹا کے آنچل

کہیں نہ ہو جائے تم کو سایہ کہ اب ہیں یہ دونوں وقت ملتے
نہ آؤ زیر فلک کھلے سر ذرا سا سر کھو لو اٹھا کے آنچل

ہوئے ہو آمادہ قتل پر جب سنبھالو خنجر نہ ہارو ہمت
چڑھاؤ جلدی سے آستینیں کمر سے باندھو اٹھا کے آنچل

کسی کی محفل میں بے محابا خفیف ناحق ہوا ہوں جا کر
وہ دیتے تعظیم مجھکو کیونکر عدو تھا بیٹھا دبا کے آنچل

سنا ہی کرتے ہیں مدتوں سے بیان تجلی طور کا ہم
ہماری آنکھیں بھی منتظر ہیں دکھاؤ چہرہ اٹھا کے آنچل

ہمارے دست ہوس کو یارب کبھی تو حاصل یہ دسترس ہو
کسی کے بند قبا کو کھولے اٹھا کے پردہ ہٹا کے آنچل

ملیں نہ ہیہات ہاتھ کیوں ہم کریں نہ افسوس عمر بھر کیوں
وہ ہاتھ آ کر نکل گیا ہے بچا کے دامن چھڑا کے آنچل

نہ کیوں ہو عالم کو صاف دھوکا کہ چمکی بادل سے ایک بجلی
وہ منہ سے اپنے بصد نزاکت اٹھائے جب مسکرا کے آنچل

کروں میں تعریف دخت رز کی مجال میری کہاں ہے اتنی
یہ پاک دامن ہے ایسی زاہد نماز پڑھیئے بچا کے آنچل

تجھی پہ پھبتی ہے جامہ زیبی تجھی سے زینت لباس کی ہے
قیامت انگیا غضب کی کرتی ستم دوپٹہ بلا کے آنچل

۲۴۶ | نہیں یہ محفل ہے عشق کا گھر رہو سہو تم بلا تکلف / لحاظ کس کا ہے کھل کے بیٹھو بھڑا کے زانو اٹھا کے آنچل | ۲۵

ہمارے کام کا یا رب نہ تھا دل
اسی سے تو بتوں کو دیدیا دل

کسی کو کیا جو اس بت کو دیا دل
مری مرضی مری خواہش مرا دل

نہ مقتل تھا نہ یہ قاتل کا کوچہ
مرے پہلو میں کیوں تڑپا کیا دل

کہیں ٹوٹا ہوا جو ساغر پایا
اٹھا لائے سمجھکر وہ مرا دل

خوشی منظور تھی ایسی کسی کی
کہ بے مانگے اٹھاکر دیدیا دل

کہاں کا یہ تغافل ہے ستمگر
ستم کو بھی ترے ترسا کیا دل

جو اسنے ترش ہو کر گالیاں دیں
لب شیریں سے کھٹا ہو گیا دل

نہ پڑتے جان کے اسطرح لالے
مرے بس میں اگر ہوتا مرا دل

جگہ کرتا ہے پیدا دلمیں تیرے
عدو کی بات ہے گویا مرا دل

ذرا تو دل میں سوچو منصفی سے
مریجاں بیوفا ہیں آپ یا دل

رہیں دل ہی کی دلمیں سب امنگیں
جوانی ہی میں اپنا بجھ گیا دل

ہمیں تھی اور ہی کچھ دل میں ناصح
تری باتوں پہ کب میرا جما دل

بلا تھی یا قیامت ہجر کی شب
کہ جسکو دیکھکر تھرا اٹھا دل

بنائے کیوں نہ تو بڑ بڑ کے باتیں
ترے قابو میں ہے ناصح ترا دل

تحمل سے ستم سہتا ہوں انکے
مزے لے لیکے دکھتا ہے مرا دل

مرے کانوں نے یہ ڈہائی قیامت
ہوا نادیدہ اسیر مبتلا دل

تصور کا ہو نہیں ممنوں احسان
بنا ہے اس حسین کا گھر مرا دل

مجھے پھر ملگیا دنیا میں سب کچھ
مرے دلسے اگر انکا ملا دل

کہاں سے لائیگا ایسا شوخ کوئی — محبت میں جگر میرا مرا دل
مری تقصیر کیا اسمیں الٰہی — بتونکو دیکھتے ہی آگیا دل
نہ آیا یار تو اس کا گلہ کیا — مرے قابو میں کب آیا مرا دل
ترے اک دم سے ہے آباد اے غم — مرا ویراں مرا اجڑا ہوا دل
لگا ہے خوف اسکا عاشقی میں — نہ لائے جان پر کوئی بلا دل
جو اس بازی کے حاصل کو سمجھتا — محبت میں نہ دم پر کھیلتا دل

| ۱۸ | نہیں انجام الفت عشق اچھا<br>کئے کا اپنے پائیگا مزا دل | ۲۴۷ |
|---|---|---|

تجھسے مجھے عزیز نہیں زینہار دل — یہ ایک دل تو کیا ہے تصدق ہزار دل
قاتل نے جب کہا کہ ہے مشتاق قتل کون — سینے کہا پکار کے بے اختیار دل
اے مسیحا اسکو تسلی تم آکے دو — سنتا نہیں ہے ایک مری بیقرار دل
اے چشم یار تو ہی بتا میں ترے نثار — لاؤں کہاں سے نذر کو میں بار بار دل
کیونکر نہ اپنے عیب پہ ہو مجھکو فخر و ناز — آیا انہیں پسند مرا داغدار دل
وعدہ تو روز حشر کا ہے حشر دور ہے — مایوس کیوں الٰہی سے ہے امیدوار دل
دیکھا طپاں جو برق کو اس شوخ نے کہا — پیر فلک کا عشق میں ہے بیقرار دل
یا رب بپا ہو حشر کہیں کبتک انتظار — اک عمر سے ہے طالب دیدار یار دل
ہے اپنی کائنات یہی کائنات میں — اک جان زار رکھتے ہیں اک بیقرار دل
آسان ہو گی عشق کی مشکل یہی صبر کر — ہمت نہ چھوڑ عاشق مضطر نہ ہار دل
دیکھا ہے اسکو سوگ نشیں مرگ غیر سے — روئے نہ ڈہاڑیں مار کے کیوں بار بار دل
مایوسیوں کا ہے یہ تقاضا شب فراق — امید سے ذرا بھی نہو ہمکنار دل

دیکھا جو اس پری کو تو دیوانہ بن گیا
مطلب کا اپنے ہے یہ بڑا ہوشیار دل

مٹھی میں کچھ چھپا کے وہ کہتے ہیں ناز سے
پایا ہے آج ہمنے سر رہ گذر دل

کیا کھینچے ہے حسینوں کا انداز دلفریب
کمبخت آہی جاتا ہے بے اختیار دل

اے آرزوے یار سنبھلکر ادہر کو آ
پہلو میں اپنے رکھتا ہے برق شرار دل

اکسا رہا ہے مجکو یہ کہہ کے میرا شوق
جا کر قمار خانہ الفت میں ہار دل

اے عشق ہو گیا ہے یہ تیری سمجھ کو کیا
دیتا ہے یوں کسی کو کوئی ایکبار دل

## ۲۴۸ ردیف میم ۲۱

نکلے وحشت میں جو اپنے گھر سے ہم
رہ گئے ٹکرا کے تیرے در سے ہم

وہ روادار اب نہیں اک بات کا
کام آئے جبکے مال و زر سے ہم

کعبہ و بتخانہ میں رکھا ہے کیا
پھوڑتے ہیں مفت سر پتھر سے ہم

کیا ہوا ساقی کے فیض عام کو
رہ گئے محروم کیوں ساغر سے ہم

دست قاتل ہے اگر نازک تو کیا
کاٹ لینگے خود گلا خنجر سے ہم

رازداری عاشقی میں شرط ہے
کیا کہیں اب داور محشر سے ہم

ہوگی جبتک شیشہ و خم میں شراب
ہاتھ اٹھانے کے نہیں ساغر سے ہم

فطرتی ہے شوق مے طفلی میں بھی
کھیلتے تھے شیشہ و ساغر سے ہم

روبرو ہوتا نہ وہ کافر اگر
دل کی کہتے داور محشر سے ہم

دیکھنا اے شیخ اپنے ظرف کی
داد لیں گے چشمہ کوثر سے ہم

حشر میں موقع اگر مل جائیگا
فیصلہ کر لیں گے اس کافر سے ہم

کیا یہاں ساماں وحشت کم ہے کچھ
جائیں کیوں صحرا کو اپنے گھر سے ہم

رنگ لاتی ہے رگ سودا نیا
چھیڑتے ہیں جیب اسے نشتر سے ہم

دیکھ لو اچھی طرح جو دل میں ہے
چاک کرتے ہیں اسے خنجر سے ہم

خاک ہو کر خاک میں مل جائینگے
اب نہ اٹھیں گے کبھی اس در سے ہم

آسماں بھی بن گیا کیا آبلہ
کیوں کھٹکتے ہیں اسے نشتر سے ہم

خلد اچھی ہے تو زاہد کیا کریں
ضعف میں اٹھیں بھی تو بستر سے ہم

اک نظر میں تیرے دل کی بات کو
تاڑ جاتے ہیں ترے تیور سے ہم

چارہ جو سنگ در جاناں سے ہیں
تنگ آ کر اپنے درد سر سے ہم

سچ ہے تھے آپ اپنے گھر میں رات کو
چھپکے نکلے تھے عدو کے گھر سے ہم

| ۲۴۹ | کوچہ قاتل کی ہے تعظیم فرض<br>جائینگے اے عشق چلکر سر سے ہم | | ۱۴ |
|---|---|---|---|

نہیں ذرا بھی جو قائل مری وفا کے تم
غضب شریر ہو بیباک ہو بلا کے تم

گناہ بڑھ کے نہیں کوئی بیگناہی سے
جناب شیخ سزاوار ہو سزا کے تم

گلہ ادا کا جو کرتا ہوں ہنسکے کہتے ہیں
عجیب شخص ہو قائل نہیں قضا کے تم

مری وفا کا مگر امتحان ہے منظور
جو شائق ایسے نظر آتے ہو جفا کے تم

ہوا ہے تجربہ یہ ہم کو دل سی شے کھو کر
کہ آشنا ہو فقط اپنے مدعا کے تم

ادا شباب کی نام خدا ہے طفلی میں
اس ابتدا ہی میں ہو شوخ انتہا کے تم

عدو کے نام سے بوسہ جو مانگا اسنے کہا
کہاں سے ڈھنگ یہ سیکھے ہو التجا کے تم

بہانہ بے دہنی کا ہے روز حشر بہت
کہو سنو نہیں کچھ سامنے خدا کے تم

طبیعتوں نے کیا ہے ہمیں تمہیں مشتاق
جو ہم وفا کے ہیں عادی تو ہو جفا کے تم

| | |
|---|---|
| عدو کی اسکو ضرورت نہیں جہاں میں پھر | بنو جو دوست کسی اپنے آشنا کے تم |
| وفا کریگا کوئی غیر کس بھروسے پر | جو قدرداں نہ ہو مجھ سے آشنا کے تم |
| یہ داد خواہوں سے دیکھا نہ جائیگا کہ گر | کہ آؤ حشر کے دن سامنے خدا کے تم |
| شب وصال لپٹ کر کسی سے کہتا ہوں | کہ اب تو ہو گئے قائل مری دعا کے تم |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۰ | غم فراق سے جیتے بچے جو ہم اے عشق<br>کہا یہ اسنے کہ ہو سخت جاں بلا کے تم | ۸ |

| | |
|---|---|
| چرانے دل ہو ابھی سے نظر بچا کر تم | خدا ہی جانے کہ کیا ہوگے آگے جا کر تم |
| جو امتحان سے ڈر جاؤں بوالہوس تو نہیں | عدو سے کہتے ہو پھر کیوں مجھے سنا کر تم |
| زمانہ دار مکافات ہے خدا عادل | نہ پاؤ گے کبھی راحت مجھے ستا کر تم |
| خدا وہ روز کرے اور وہ گھڑی لائے | کہ منتوں سے ہمیں لے چلو منا کر تم |
| عدو میں مجھمیں ہے بیکار صلح کی کوشش | بجھاتے پھرتے ہو کیوں آگ اب لگا کر تم |
| یہ کون رسم ہے اے مہرباں شب وعدہ | عدو کو لائے ہو ہمراہ کیوں لگا کر تم |
| کہونگا قبر پہ آنیکو تو شرارت سے | کروگے بس نہ مری خاک بھی اڑا کر تم |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۱ | شب وصال غضب ہے یہ انکا کہنا عشق<br>ستاتے کیوں ہو مجھے اپنے گھر بلا کر تم | ۱۷ |

| | |
|---|---|
| انہیں ہماری محبت ابھی نہیں معلوم | ہوئی ہے دلکی جو حالت ابھی نہیں معلوم |
| لگا تو بیٹھے ہیں دشمن سے دل وہ بے سمجھے | مگر وفا کی حقیقت ابھی نہیں معلوم |
| سنا ہے میں نے کہ لاتا ہے انکا خط قاصد | مگر نوشتۂ قسمت ابھی نہیں معلوم |
| ہوئی ہے میری ملاقات آج پہلے پہل | کچھ انکا رنگ طبیعت ابھی نہیں معلوم |
| دل اپنا شیفتہ ہے صرف اچھی صورتکا | اسے حسینوں کی سیرت ابھی نہیں معلوم |

کیا ہے وعدہ تو اس بیوفا نے ملنے کا
مگر کب آئے قیامت ابھی نہیں معلوم

اودھر عدو ہے ادھر ہم ہیں منتظر انکے
کدھر ہو چشم عنایت ابھی نہیں معلوم

شباب میں بھی وہی بچپنے کی باتیں ہیں
انہیں ہماری ضرورت ابھی نہیں معلوم

سنا تو کرتے ہیں زاہد سے لنبے چوڑے وصف
ہمیں حقیقت جنت ابھی نہیں معلوم

نہ آئے روبروئے شیخ دختِ رز ساقی
بری ہے اچھی ہے نیت ابھی نہیں معلوم

زباں چاٹتے رہ جائیں گے پئیں گے جو شیخ
شراب کی انہیں لذت ابھی نہیں معلوم

ادا نے انکے لیا ہے کہ ناز نے دل کو
کہاں ہے میری بضاعت ابھی نہیں معلوم

وہ ایک بوسہ پہ دلکو گراں سمجھتے ہیں
جو اسکی ہوتی ہے قیمت ابھی نہیں معلوم

شب فراق سر شام ہی سے ہوں مضطر
جو آنیوالی ہے آفت ابھی نہیں معلوم

نہ کیوں گناہ سے ہو احتراز زاہد کو
اسے کرشمہ رحمت ابھی نہیں معلوم

وہ اپنے حسن کو سمجھے ہوئے ہیں پردے میں
اڑی ہوئی ہے جو شہرت ابھی نہیں معلوم

| ۲۵۲ | بنی ہے جان پر آغاز عشق ہی میں عشق<br>مآل کار کی صورت ابھی نہیں معلوم | ۱۷ |
|---|---|---|

بے آئی کسی پہ مر گئے ہم
کیا حوصلہ واہ کر گئے ہم

ڈر تھا رہ عشق میں بہر گام
کھٹکا جو ہوا ٹھہر گئے ہم

اپنا نہوا تو اے ستمگر
حسرت ہی میں تیرے مر گئے ہم

پیچھا چھوڑا نہ بخت بد نے
بھاگے بھاگے جدھر گئے ہم

دل خواہ جو تھی سرائے ہستی
کچھ روز یہاں ٹھہر گئے ہم

اللہ ری بیخودی جنوں میں
معلوم نہیں کدھر گئے ہم

پھر کر چکے عاشقی مری جاں
غصے سے ترے جو ڈر گئے ہم

امید نے رو دی یاس کی راہ — چل بسنے کو تھے ٹھہر گئے ہم

کیا بات تمہاری بات کی ہے — وعدہ کر کے مکر گئے ہم

کیا شرم گنہ ہے روز محشر — پانی میں کمر کمر گئے ہم

کیا حسن کے پردے میں قضا تھی — کیوں دیکھ کے انکو مر گئے ہم

بھٹکے یہ کسی کی جستجو میں — سو بار عدو کے گھر گئے ہم

اس شوخ کو دیکے جان سی شے — عشاق میں نام کر گئے ہم

خفت کے سوا ہوا نہ حاصل — جانا نہ تھا انکے گھر گئے ہم

اچھا کہ برا جہان میں آکر — جو ہو سکا ہم سے کر گئے ہم

وعدہ نہ وفا ہوا جو کل کا — سن لوگے یہ تم کہ مر گئے ہم

| ۱۹ | اے عشق پے نگاہ جاناں<br>ہدیہ لیکر جگر گئے ہم | ۲۵۳ |
|---|---|---|

یہ کون کہتا ہے عاشقوں سے ستم کے بدلے وفا کرو تم

فقط تغافل کی ہے شکایت یہی انسے کیا کرو تم

کرم کرو یا جفا کرو تم وفا کرو یا دغا کرو تم

تمہاری مرضی خوشی تمہاری جو جی میں آئے کیا کرو تم

نہ باز آئینگے عاشقی سے دیا ہے جب دل تو جان بھی دینگے

ہزار ہم پر ستم کرو تم ہزار ہم پر جفا کرو تم

مجال کیا ہے کہاں ہے قدرت زباں ملائے جو کوئی تمسے

تمہارے منہ کو ہے کس نے پکڑا جو جیمیں آئے کہا کرو تم

نہیں ہے میرا وہ بخت خفتہ جو شور کرنیسے چونک اٹھے

ہزار فتنے اٹھا کے دیکھو ہزار محشر بپا کرو تم

تمہارے کشتے نہ سر اٹھائیں نہ کھوج پیدا ہو مرقدونکا

تمہاری چالیں تو ہیں قیامت سمجھ کے محشر بپا کرو تم

وہ ہمسے کہتے ہیں قتل کرکے کیا سبکدوش تم کو ہمنے

ہمارا احسان دلسے مانو ہمارے حق میں دعا کرو تم

دکھا کے اس بت کی آستانکو یہ ہمسے کہتے ہیں حضرت دل

یہی ہے قبلہ یہی ہے کعبہ ادہر ہی سجدہ کیا کرو تم

غضب خدا کا یہ کیا ستم ہے نئی شرارت ہے تازہ شر ہے

ہمیں تو دشنام بہی نہ دو تم عدو کو بوسہ عطا کرو تم

عدو کو اسکی خبر ہی کیا ہے وہ خاک اسکو بیان کریگا

ہمارا قصہ اگر سنو تم ہمارے منہ سے سنا کرو تم

کہا جو ہمنے کہ ہجر میں ہم تپ جدائی سے جل رہے ہیں

کہا بلا سے مجہے غرض کیا جو جل رہے ہو جلا کرو تم

اتارو برقعہ نقاب کہولو ہمارے پہلو میں کہلکے بیٹھو

لحاظ بیجا ہے وصل کی شب نہ ہمسے اتنی حیا کرو تم

ہمارے مرنے میں کیا رہا ہے کہ دم ہی آنکھوں میں آگیا ہے

کہے خدارا یہ کوئی انسے شتاب وعدہ وفا کرو تم

تمہارے قدموں کی آرزو میں پیچہے ہی جاتے ہیں دیدہ و دل

ہماری آنکہوں میں گہر کرو تم ہمارے دلمیں رہا کرو تم

اسی میں عزت ہے اور راحت یہی ہے رسم دیار الفت

ذلیل ہوہو کے حضرت دل خراب خستہ بہرا کرد تم
دکھا کے محراب تیغ ہم سے کھایہ اپنے بچشم وابرو
حضور دل سے جھکا کے گردن نماز حاجت ادا کرد تم
عدو کے آگے نہ گالیاں دو سنبھالو منہ بس زباں روکو
لحاظ ہم بھی اٹھا کے آخر جواب مجھ دیں تو کیا کرد تم
جناب قادر تمہیں ہے قدرت دریغ ہمسے کرو نہ ہمت
ہماری امداد چاہو حق سے ہمارے حق میں دعا کرو تم

۲۵۴

وہی ہے بس عشق دینے والا وہی ہے حاجت روائے عالم
اسی سے مانگو اسی سے چاہو اسی سے اب التجا کرو تم

۱۲

دہر میں مجھسا بھی ہوگا عاشق ناکام کم
سایہ سے کرتے ہیں میرے راحت آرام رم

اضطراب دل بڑا ہے ابتدائے عشق میں
مان میری صبر کر دم لے جگر کو تھام تھم

جان میری نکلیگی سنتے ہی مژدہ وصل کا
لائیگا میرے لئے اس شوخ کا پیغام غم

گھات میں صیاد بیٹھا تھا کہ بیٹھی تھی اجل
بلبل شیدا کا نکلا دیکھتے ہی دام دم

نخل پربار و غنچہ و گل ہیں یہ باغ حسن کے
قد بالا سیب غبغب عارض گلفام قم

لیگئے وہ دل چرا کر کاوشوں سے ہم بچے
سستے چھوٹے چین پایا ہوگیا اک کام کم

عشق کے آتے ہی دل میں ایک ہنگامہ پڑ گئی
کر گئے صبر و قرار و راحت و آرام رم

ہفت اقلیم جہاں کی واقفیت ہیچ ہے
جب نہو معلوم اپنے حال کا انجام جم

تو وہ دریا دل ہے اے ساقی وہ حاتم منزلت
تیرے دروازے کی مانگے بھیک لیکر جام جم

خام کار و نیکی طبیعت میں کجی ہے فطرتی
سو کہیں کر سیدھا کرے کیونکر نہ چوب خام خم

از دل دیوانہ ام مثل جواس خمسہ کرد
صبر و تسکین قرار و راحت و آرام رم

بعد مردن بھی نہ ہو لیگا تجھے عشق حزیں
قبر میں پھرتا رہیگا یہ ترا یا دام دم

| ۲۵۵ | ردیف نون | ۱۰ |
|---|---|---|

الٰہی ظاہر و باطن رہوں میں محو مدحت میں
زباں ہو ذکر حضرت میں تو دل ہو یاد حضرت میں

محمدؐ عین حق ہے اور حق عین محمدؐ ہے
عیاں وحدت ہے کثرت سے نہاں کثرت ہے وحدت میں

جھکی جاتی ہے گردن خود بخود کیوں اہل ایماں کی
مگر ہے ذکر ابروے نبی سجدے کی آیت میں

یہی ہے مقصد اصلی خدا کا حشر عالم سے
کہ دیدار محمدؐ سب کو حاصل ہو قیامت میں

کبھی ممکن نہیں مثل محمد کوئی پیدا ہو
یہ مانا ہمنے سب کچھ ہے خدا کے دست قدرت میں

لے جنت بھی جیتے جی تو لیکر کیا کرے کوئی
شرف کونین کے حاصل ہیں یثرب کی زیارت میں

شرف دیکھو گنہگاران امت کا سر محشر
جو ڈوبے شرم عصیاں سے تو ڈوبے بحر رحمت میں

فرشتے امت امی سے مجھکو خود سمجھ لیں گے
نہ دونگا بھی اگر میں کچھ جواب صاف تربت میں

خزانے سے بے سبب ایمن نہیں رضواں ترا گلشن
بہار دشت یثرب سے مگر گلزار جنت میں

| ۲۵۶ | بحق پنجتن یارب مدد کر عشق محزوں کی<br>کہ ہے رنج و غم و اندوہ و حرمان و مصیبت میں | ۱۴ |
|---|---|---|

بسر کی زندگی مر مر کے ہمنے جسکی فرقت میں
قیامت تک نہ اسکی یاد آئے کیوں نہ تربت میں

بیاں ہو آشکارا سر وحدت رمز کثرت میں
زباں پیدا اگر ہو جائے انگشت شہادت میں

خیال یار کو شکوہ ہے مجھسے جوش وحشت میں
کہ آوارہ کیا مجھکو بھی تو نے دشت غربت میں

لگی ہیں حیرت آنکھیں انتظار ماہ طلعت میں
نئی صورت سے دو دو رن یہ پیدا ہو گئے جیب میں

ادھر رحمت ادھر عصیاں لپٹے ہیں ہم مصیبت میں
نہ رہ سکتے ہیں دوزخ میں نہ جا سکتے ہیں جنت میں

غم جاناں بھی میں کھاتے ہوئے ڈرتا ہوں فرقت میں
کہ وہ شکوہ نکر بیٹھیں خیانت کی امانت میں

بنائے کعبہ سنگ آستاں پر تیرے قائم ہے
تری محراب کا مضموں ہے سجدہ کی آیت میں

رکیں دیوانہ صحرا قدم کانٹوں سے اب کیونکر
کہ چھالے سنگ ہیں سخت پتھر دشت وحشت میں

نہیں وعدہ حسینوں کا امید و بیم سے خالی
نہیں معلوم کیا لکھا ہوا ہے میری قسمت میں

ابھی تو شغل مے میں ہوں ٹھہر جا ہوش آنے دے
تری بھی بات سن لونگا کبھی اے شیخ فرصت میں

ہمارا پاس خاطر انکو ہمکو ہے لحاظ انکا
مزا ہے دوستی کا دور کی صاحب سلامت میں

تری آنکھیں ہیں کافر زیر ابرو جانتے ہیں ہم
بشکل زاہد مکار محراب عبادت میں

تصور میں تم آتے ہو مگر ہم آ نہیں سکتے
ہماری ناتوانی بڑھ گئی تم سے نزاکت میں

خدا چشم بصیرت دے تو اعمیٰ بھی پکار اٹھے
عیاں ہے جلوۂ معنی بتوں کی اچھی صورت میں

| ۲۵۷ | مدد کو یا علی مشکلکشا بہر خدا پہنچو<br>کہ ہے دست فلک سے عشق آفت میں مصیبت میں | ۱۲ |
|---|---|---|

کام ہمارا ذکر تمہارا سید شہ برہان الدین
ورد ہے میرا اور وظیفہ سید شہ برہان الدین

دست عدو سے یہ عشق زبوں ہے ظلم فلک سے حیران ہے
آپکا خادم آپکا بندہ سید شہ برہان الدین

غم سے پریشاں دل ہے میرا داد کو پہنچو تسکین دو
بہر خدا خالق یکتا سید شہ برہان الدین

آپ سے بڑھکر حامی و ماوا دونوں جہاں میں کوئی نہیں
اے مرے مولا اے مرے آقا سید شہ برہان الدین

عارف کامل اکمل اصل عالم فاضل ہادی خلق
تارک دنیا طالب عقبیٰ سید شہ برہان الدین

محو عبادت معرفت ریاضت بہر سیادت نور خدا
تو ہے سراسر تو ہے سراپا سید شہ برہان الدین

تو ہے معظم تو ہے مکرم ذات ہے تیری قبلہ دین
سب سے ہے اعلیٰ رتبہ والا سید شہ برہان الدین

جان شریعت روح طریقت حامی دین پیغمبر
تمکو ہی دیکھا تمکو ہی پایا سید شہ برہان الدین

مرشد کامل رہبر حق سب سے افضل بہتر خلق
پیر ہے میرا میر ہے میرا سید شہ برہان الدین

| | |
|---|---|
| اے مرے ہادی اے مرے مرشد جلد ہو حاصل مقصد دل | صبر کا مجکو اب نہیں یارا سید شہ برہان الدین |
| تیری کرامت تیرے تصرف سیکڑوں کیسے ہیں | جلد روا ہو مقصد میرا سید شہ برہان الدین |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۸ | تیر اگر آہوں میں ہو صد ادوں درگہ حق سے صفا ہو<br>عشق سدا را عشق سدا را سید شہ برہان الدین | ۱۰ |

| | |
|---|---|
| سلامی قیامت کا ساماں ہے رن میں | جدائی کی ٹھہری ہے بھائی بہن میں |
| گرفتار عابد ہیں رنج و محن میں | کہ ہے طوق گردن میں یا زد رسن میں |
| خبر کوئی آئی نہ بابا ہی آسکے | یہ کہتی تھی رہ رہ کے صغرا وطن میں |
| ملی حر کو کونین کی بادشاہی | غلامی شاہ زمین و زمن میں |
| رفاقت کسی کی نہ چھوڑی کسی نے | بندھے تھے بہتر گلے اک رسن میں |
| کیا صبر کچھ منہ سے شہ کے نہ نکلا | مصیبت میں آفتیں رنج و محن میں |
| یتیمی کا روتی ہے رونا سکینہ | خیال امام زمین و زمن میں |
| گل بوستاں شہادت کے غم سے | جگر خون ہے ہر کلی کا چمن میں |
| ملا شہ کو گو تین دن تک نہ پانی | زباں شکر خالق سے تر تھی دہن میں |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۹ | اسی کے لئے عشق عیش ابد ہے<br>رہے ہو عزائے حسین و حسن میں | ۲۲ |

| | |
|---|---|
| اک بیمار تھا غم سے مجھ حیراں میں | تم جو آئے جان آئی جان میں |
| کیسے کیسے مٹ گئے ارمان میں | چلئے دیکھو سیر گورستان میں |
| یاد آئی ہے مرے کی ایک بات | منہ ادہر لاؤ کہونگا کان میں |
| عاشق ناکام نے دی اپنی جان | آرزو میں شوق میں ارمان میں |
| میں ہوں یا دشمن ہو یا کوئی بھی ہو | کب وہ لاتے ہیں کسیکو دھیان میں |

وہ گلوری اب نہیں کھاتے کہیں
شک ہے کوئی کچھ نہ دیدے پان میں

تھا نزاکت کا جنہیں دعویٰ وہ آج
لیکے خنجر آئے ہیں میدان میں

تم سے بڑھکر بس خدا کا نام ہے
ایک ہو تم ہزاروں میں آن میں

آرزوئے وصل یارب کم نہ ہو
دم نکلجائے اسی ارمان میں

طول کھینچا یہ شب غم نے مری
روز محشر بنگئی ملبان میں

فیصلہ ہم چاہتے ہیں تجھسے آج
کہدے جو کچھ ہے ترے ایمان میں

حشر میں بھی سر اٹھائیگا نہ وہ
دب گیا جو آپ کے احسان میں

ہے تری اک آرزو کس کس جگہ
آنکھ میں سینے میں دلمیں جان میں

گدگداتی ہے طبیعت بار بار
چٹکیاں لیجے کسی کی ران میں

ناخدا جس کا خدا خود آپ ہو
وہ سفینہ آئے کیا طوفان میں

جان و دل ایمان و دیں ہوش و خرد
دیدیا سب کچھ جو تھا امکان میں

آدمیت شرط ہے جب یہ نہ ہو
فرق کیا انسان میں حیوان میں

آپ سے کل کل سے پرسوں کہتے ہو
یہ بھی کچھ پیمان ہے پیمان میں

دلمیں میرے داغہائے غم نہیں
پھول لاکے رکھے ہیں یہ گلدان میں

عشق میں لینے کے دینے پڑ گئے
آگئے ہم منفعت کے نقصان میں

دیکھتے ہی مر گئے قاتل کو ہم
رہ گئی شمشیر یوں ہی میان میں

٢٦٠ — دلکا سودا بھی عجب سودا ہے عشق
نفع کی امید ہے نقصان میں — ٣٥

اٹھتے نہیں ہیں ضعف سے مجھ خستہ تن کے پاؤں
کاٹے وہ جنوں سر شوریدہ بنکے پاؤں

خواہاں چمن کے ہوں نہوں مشتاق بن کے پاؤں
گڑ جائے سر جو کچھ جانا نہیں بنکے پاؤں

دامن کا قصہ پاک کر اے پنجۂ جنوں
راحت یہ خفتہ بختی کے ہاتوں ملی مجھے
بے دست و پا پڑے ہیں وہ کنج مزار میں
نقش قدم کیطرح نہ اٹھی کبھی جبیں
اس نونہال حسن کے قد کشیدہ کو
تھامے ہوئے تھا دامن ہمت جو ہاتھ سے
دو روزہ فصل گل پہ ہے پھولا ہوا یہ کچھ
پامالیوں کی واہ یہ اچھی سزا ملی
فانوس میں جو شمعوں کو دیکھا ادھر اودھر
جاگے نصیب تو یہ ہوئی دسترس نصیب
ٹکتے نہیں زمیں پہ وہ شوخی سے دیکھا
ہوتے ہیں ٹھوکروں میں تن زار پاش پاش
کوچے سے میں تمہارے جو جانے کا نام لوں
مل ڈالے گلکو پیروں کے نیچے چمن میں پھر
شیریں نے کچھ بھی قدر نہ کی جوئے شیر کی
مرہم کی جستجو نے کیا اور بھی فگار
غربت میں مجکو کیا ہی سبک بار کر دیا
اے گل تو پائمال نکر ہم کو دیکھہ تو
ہے کچھ تو بات بتکدے کے رہنے والوں میں
وعدہ ہوا ہے آنیکا تو فکر ہے مجھے

الجھیں نہ اسکے تار نفس مجھ خستہ تن کے پاؤں
دشت جنوں میں سو گئے مجھ خستہ تن کے پاؤں
رکھتے تھے تمکنت سے زمیں پر جو بت کے پاؤں
اس آستاں پہ جھکگیا سر مرا ان کے پاؤں
دیکھا تو بس اکھڑ گئے سرو چمن کے پاؤں
رپٹے نہ بیستون پہ ذرا کوہکن کے پاؤں
ٹکتے نہیں زمیں پہ مرغ چمن کے پاؤں
باندھے حنا نے اس بت گل پیرہن کے پاؤں
سمجھا ہیں پائچوں میں کسی گلبدن کے پاؤں
سوتے میں دابتا ہوں بت سیمتن کے پاؤں
کیا کیا وہ کھا رہے ہیں چلن بانکپن کے پاؤں
کرتے ہیں شق جگر یہ اس تیغ زن کے پاؤں
کونچوں سے کاٹ ڈالتا مجھ خستہ تن کے پاؤں
بلبل جو دیکھ لے مرے غنچہ دہن کے پاؤں
دھو کر کہ نیک دل بھی سے کوہکن کے پاؤں
شل ہو کے ہاتھ سے گئے مجھ خستہ تن کے پاؤں
رکھ لوں اٹھا کے سر پہ نہ کیوں راہزن کے پاؤں
سب پھول سر پہ رکھتے ہیں مرغ چمن کے پاؤں
کیا لے سبب ہی پوجتے ہیں برہمن کے پاؤں
دیکھیں دمِ شکست میں بت نازک بدن کے پاؤں

سر تا بپا ہے کان جواہر وہ سیم تن
یاقوت ہیں ہاتھ عقیق یمن کے پاؤں

کیا خاک چھانونگا دشت جنوں میں اب
چھلنی بنے ہیں کانٹوں سے مجھ خستہ تن کے پاؤں

خانہ نشیں ہے شمع تماشے ہزار ہوں
رکھے گی بھولکر بھی نہ باہر لگن کے پاؤں

اے انقلاب دہر تجھے جب سمجھتے ہم
گر بتکدے میں پوجتے بت برہمن کے پاؤں

فرہاد فائدہ نہیں سر پھوڑنے سے کچھ
خسرو کا زعم توڑ ہو یا پیرزن کے پاؤں

اس زلف عنبریں سے ہے نسبت جو مشک کو
ٹکتے نہیں زمیں پہ غزال ختن کے پاؤں

آزردگی کسی کی گوارا نہیں ہمیں
زاہد کے ہاتھ چوم لئے برہمن کے پاؤں

دل ہی میں ساری حسرت پابوس رہ گئی
ہیہات ہاتھ آئے نہ اس گلبدن کے پاؤں

کانٹوں نے مجھ میں پائی ہے کیا ایسی منزلت
کیوں چومتے ہیں ایک غریب الوطن کے پاؤں

بھاری کچھ ایسی عشق کی منزل ہے راہ پر
دو ہی قدم پر اپنے ہوئے لاکھ من کے پاؤں

رکھ دوں اٹھا کے میں بسر و دوش شوق سے
آئیں جو ہاتھ اس بت نازک بدن کے پاؤں

کافی ہیں دستگیری عالم کو اسکے ہاتھ
دوش نبی پہ پہنچے تھے جس بت شکن کے پاؤں

| ۲۶۱ | اے عشق یہ زمیں سراپا ہے سنگلاخ<br>کسطرح دیکھیں جمتے ہیں اہل سخن کے پاؤں | ۲۰ |
|---|---|---|

بار حنا سے کیوں نہ بنیں لاکھ من کے پاؤں
نازک ہیں برگ گل سے مرے گلبدن کے پاؤں

آتے ہی خط کے صاف نکل بھاگی سادگی
مہرے سیاہ بنگئے رخ حسن ذقن کے پاؤں

مستانہ وار پھرتی ہے فصل بہار میں
ٹکتے نہیں زمیں پہ نسیم چمن کے پاؤں

کرتا ہے سیدھے سادہ ہوں سے بھی کجروی فلک
ٹوٹیں قضا کے ہاتھ سے اس بدچلن کے پاؤں

جلنے کے بعد بھی ہے انہیں حسرت وصال
پروانے پڑے ہیں جو شمع لگن کے پاؤں

دست سبو ہے تھامے ہوئے ہاتھ ساقیا
کیا لڑکھڑائیں مست شراب کہن کے پاؤں

حیراں ہوں دیکھکر کہ یہ چلتی ہے کسطرح
ظاہر میں تو نہیں ہیں نسیم چمن کے پاؤں

اغیار کو جگہ نہ دے اپنی گلی میں تو
لایق نہیں ہیں باغ کے زاغ و زغن کے پاؤں

اٹھتے نہیں قدم تو رگڑتے ہیں ایڑیاں
ایسی زمیں پکڑتی ہے اہل سخن کے پاؤں

کوتاہ سنجل چرخ سے ہمکو ملا کفن
پھیلا سکیں گے قبر میں کیا خاک تنکے پاؤں

ہمرنگ لال یار نہ ہاتھ آیا ایک لال
اس جستجو میں تھک گئے اہل یمن کے پاؤں

غربت میں لی کسی نے نہ آکر مری خبر
کیا ایکبار ٹوٹے سب اہل وطن کے پاؤں

بیٹھا تھا خیر لگ گئی تلوؤں سے میرے آگ
رکھا نہ انکی بزم میں مارے جلن کے پاؤں

اے شوخ تیری راہ میں آنکھیں بچھاؤں گا
چومونگا اس طریق سے میں نقش بنکے پاؤں

آیا ہے لیکے نامہ شوقیہ دور سے
کیونکر نہ چوموں قاصد اہل وطن کے پاؤں

کرتا ہوں قصداً اٹھنے کا جب کوئے یار سے
کیا کیا زمیں پکڑتے ہیں مجھ خستہ تنکے پاؤں

صحرا نوردیوں سے اوٹھا دنگا میں نہ ہاتھ
ہرچند سو جگہ سے ہوں لاکھ منکے پاؤں

حسرت ہے کیوں نہ ہاتھ ملیں پائمال عشق
مہندی کے ہاتھ لگ گئے اس گلبدن کے پاؤں

جاتا ہے دور دور نکل کر زبان سے
ہرچند دیکھنے کو نہیں ہیں سخن کے پاؤں

| ۲۶۳ | اے عشق دستیاب اگر روز حشر ہوں<br>آنکھوں پہ رکھوں بادشہ ذوالمنن کے پاؤں | ۱۶ |
|---|---|---|

جوش جنوں ہے کیا عجب اپنے کو نہیں پاؤں
جمتے نہیں ہیں میرے جمائے وطن میں پاؤں

آمد بہار کی ہے خزاں ہو گئی اخیر
اب پیٹ سے نکالیگی بلبل چمن میں پاؤں

میدان رہا ہمیشہ جوانمرد ہی کے ہاتھ
نامرد کے جمے نہ کسی روز رن میں پاؤں

آغوش وا یہ میرے لئے ہے کنار گور
پھیلا کے سو رہا ہوں مزے سے کفن میں پاؤں

کر دیتا سکو وقت طواف در بتاں
ہوتے اگر ہزار بھی میرے بدن میں پاؤں

صیاد میرے شوق اسیری کو دیکھ تو
رکھتا ہوں جان بوجھ کے دام رسن میں پاؤں

چھوٹیگا قید و بند محبت سے کیا کوئی
پھانسی میں ہے پھنسی ہوئی گردن رسن میں پاؤں

پھولی ہوئی ہے ایسی دو روزہ بہار پر
رکھتی نہیں زمیں پہ بلبل چمن میں پاؤں

دھوکا ہو صنا ساق بلوریں پہ شمع کا
وہ شعلہ رو کھڑا ہو جو رکھ کر لگن میں پاؤں

دل ہی میں شوق وادئ غربت کا رہ گیا
سن بیٹھے بیٹھے ہو گئے میرے وطن میں پاؤں

پوچھو نہ عاشقان اذیت پسند کی
رکھتے ہیں آپ ڈال کے رنج و محن میں پاؤں

باد خزاں کے خوف سے وقت بہار بھی
رکھتی ہے پھونک پھونک کے بلبل چمن میں پاؤں

ڈرتا ہوں دیکھتے ہوئے اس روئے صاف کو
پھسلے کہیں نظر کا نہ چاہ ذقن میں پاؤں

ہوتی امید سد رمق بھی جو بے تلاش
ہم بیٹھ رہتے توڑ کر اپنے وطن میں پاؤں

آزادیاں جنوں کی بدولت ملیں اسے
کیونکر نکالے قیس نہ دیوانہ پن میں پاؤں

| ۲۶۳ | کہتے ہیں عشق سن کے غزل مجھ سے آشنا<br>اچھے لگائے آپ نے سخن میں پاؤں | ۲۱ |
|---|---|---|

اور کیا کار غم ہجر اثر کرتے ہیں
چھیڑ نشتر کی طرح آٹھ پہر کرتے ہیں

تذکرہ آپ کا ہم آٹھ پہر کرتے ہیں
اسطرح روز کو شب شب کو سحر کرتے ہیں

جان نثاران وفا خوب ہنر کرتے ہیں
دیکھئے سر معرکۂ عشق کو سر کرتے ہیں

صرف جو سیم تنوں کیلئے زر کرتے ہیں
صفت وہ اپنا زیاں اپنا ضرر کرتے ہیں

ہم سا جانباز محبت بھی نہ دیکھا ہوگا
سینہ و دل ہدف تیر نظر کرتے ہیں

اس قیامت کا تو دیکھا نہیں انداز خرام
حشر برپا وہ سر راہگذر کرتے ہیں

آپکا مال ہے لیجائیے دل حاضر ہے
خوف کس کا ہے جو چھپ چھپ کے نظر کرتے ہیں

رشک تو دیکھو کہ دیکھا نہیں جاتا مجھسے
وہ جو غصے سے بھی دشمن پہ نظر کرتے ہیں

عشق کا بار اٹھانا نہیں کار آساں
وہ فرشتوں سے نہوگا جو بشر کرتے ہیں

اک تسلی سی دل زار کو ہو جاتی ہے
جھوٹا وعدہ بھی کسی دن وہ اگر کرتے ہیں

دل چرانے کے یہ انداز جدا ہیں سب سے
دیکھتے دیکھتے آنکھیں وہ اُدھر کرتے ہیں

بخت برگشتہ نے رکھا نہ کہیں کا مجھ کو
دل کے نالے بھی اب الٹا ہی اثر کرتے ہیں

انکے دربانوں کو بھی بار نہیں ہے ان تک
مجھسے یہ کون کہے ہمدرد خبر کرتے ہیں

وعدہ حشر کی امید بھی اک آفت ہے
ہم شب ہجر کو مر مر کے سحر کرتے ہیں

کچھ نہیں اور تو کہہ جاؤ خدا حافظ ہی
آج ہم عالم ہستی سے سفر کرتے ہیں

کب ہے اب شکوہ یاران زمانہ کیجے
خیر کی جن سے تھی امید وہ شر کرتے ہیں

غیر تیری نظر آتی نہیں اے دل مجھکو
آج رہ رہ کے ادھر ہی وہ نظر کرتے ہیں

انکی عادت نہ بری ہے نہ طبیعت میری
فتنہ پرداز عدو بیچ میں شر کرتے ہیں

خوف بیداد سے تھراتا ہے کیا کیا مرا دل
وہ ذرا آنکھ بدلکر جو نظر کرتے ہیں

مردم چشم کی اب خیر کہاں اے دل زار
روز طوفان بپا دیدہ تر کرتے ہیں

| ۲۶۴ | رنج میں گذرے کہ راحت میں ہماری اے عشق<br>ہر طرح عمر دو روزہ کو بسر کرتے ہیں | ۹ |
|---|---|---|

عہد کا اپنے انتخاب ہو تمہیں
ایک اک فن میں لاجواب ہو تمہیں

جرم ٹھہری ہے میری مہر و وفا
آجکل مورد عتاب ہو تمہیں

چلو جانیدو ہو تمہیں اچھے
سب سے بدتر ہو تمہیں خراب ہو تمہیں

چھٹا اس شہسوار سے نہ کبھی
صورت گرد ہم رکاب ہو تمہیں

فکر کونین سے ہے دل فارغ
مست کیفیت شراب ہو تمہیں

کیا غرض لوں جو خضر کا احسان
رہ نورد رہ صواب ہو تمہیں

انکے منہ چڑھکے آئینہ نے کہا — یعنے آپ کا جواب ہو نہیں
دل میں جب سے کیا ہے عشق نے گھر — در بدر خانماں خراب ہو نہیں

| ۲۶۵ | عشق میں مر دمیں داغ دل اے عشق<br>کہہ اٹھا رشک آفتاب ہوں میں | ۱۲ |
|---|---|---|

گل نہیں ہوں نہ سہی خار تو ہوں — ہر تن داخل گلزار تو ہوں
درخور جور ستمگار تو ہوں — کچھ نہیں اور وفادار تو ہوں
نہ سہی پاس مرے دولت و زر — آپکا دل سے خریدار تو ہوں
بخشنے بخشدے پرسش کیسی — یاالٰہی میں گنہگار تو ہوں
میں نہیں موسیٰ عمراں نہ سہی — آپکا طالب دیدار تو ہوں
غیر کی بات تو نہیں کیا آؤں گا — ان کی عادت سے خبردار تو ہوں
اور مجبور کسے کہتے ہیں — اپنی تقدیر سے ناچار تو ہوں
کل نہیں آج ہی مرجاؤنگا — جان سے اپنی میں بیزار تو ہوں
بخت خفتہ کا گلا کیوں اے دل — ہجر کی رات میں بیدار تو ہوں
نہ سہی کوئی بزرگی مجھ میں — صاحب جبہ و دستار تو ہوں
کیا برائی ہے عیادت کو جو آؤ — میں نہ اچھا سہی بیمار تو ہوں

| ۲۶۶ | اور شہرت نہ سہی عالم میں<br>عشق رسوا سر بازار تو ہوں | ۱۹ |
|---|---|---|

جو وفا کرتے ہیں انپر ہی جفا کرتے ہیں — دیکھئے دیکھئے یہ آپ برا کرتے ہیں
جب حسین کرتے ہیں بیداد و جفا کرتے ہیں — اور کیا جانتے ہیں اور یہ کیا کرتے ہیں
جان نثار آپ پہ دل اپنا فدا کرتے ہیں — جو محبت کی ہے شرط اسکو ادا کرتے ہیں

وعدے کرنے کو حسیں روز کیا کرتے ہیں — کہیں یہ عہد فراموش وفا کرتے ہیں

وہ خفا ہو کے جو منہ پھیر لیا کرتے ہیں — ہم سمجھتے ہیں کہ ہے شرم حیا کرتے ہیں

میرے اشکوں کا طلاطم نہ تھمے گا ہرگز — ایسے طوفان کہیں روکے سے رکا کرتے ہیں

تم جو اچھے ہو برائی سے نہ باز آئے کبھی — ہم برے ہو کے برائی سے بچا کرتے ہیں

نالہ بیکار ہے فریاد عبث ہے اے دل — ایسی باتوں سے وہ کیا ترک جفا کرتے ہیں

وہ نہیں ہوتا ہے وفا یا نہیں وعدہ انکا — آج فریاد سے ہم حشر بپا کرتے ہیں

پوری اک بات بھی کل تک نہیں آتی تھی جنہیں — باتیں بڑھ بڑھ کے وہ اب نام خدا کرتے ہیں

قصۂ غیر میں کیا بات ہے معلوم نہیں — کہ بہت کان لگا کر وہ سنا کرتے ہیں

سنکے مرنا مرا کہتا ہے کرے کیا کوئی — حادثے ایسے تو ہر روز ہوا کرتے ہیں

کون عشاق سے بڑھکر ہے سخی عالم میں — دل دیا کرتے ہیں یہ جان دیا کرتے ہیں

عام ہے اسکا کرم عام ہے اسکی رحمت — جو خطا کچھ نہیں کرتے وہ خطا کرتے ہیں

پاس سے انکے جو آتا ہے یہی پوچھتا ہوں — کون صحبت میں ہے کیا ذکر ہے کیا کرتے ہیں

بوالہوس غیر کہاں مرتبہ عشق کہاں — آپ ناحق اسے انگشت نما کرتے ہیں

آپ سچ جانئے یا جھوٹ شب فرقت ہم — صرف مرنیکی تمنا میں جیا کرتے ہیں

آپ دربانوں سے کہدیجئے نہ روکیں انکو — ہم فقیر انکے قدم رد بلا کرتے ہیں

| ٢٦٧ | بس یہی دو ہیں حسینوں کے ٹھکانے اے عشق<br>آنکھ میں بستے ہیں یا دل میں رہا کرتے ہیں | ١٩ |
|---|---|---|

طومار عشق کم نہیں دفتر سے کیا کہیں — ہم اپنے تئیں داور محشر سے کیا کہیں

شکوہ کی بات شوخ ستمگر سے کیا کہیں — پھرتی نہیں ہے منہ میں زباں ڈر سے کیا کہیں

جو جانتا ہو اسکو جتانے سے فائدہ — جوہر کا حال صاحب جوہر سے کیا کہیں

سنتا نہیں کسیکا کہا جوش عشق میں
ناصح ہم اپنے اس دل خودسر سے کیا کہیں

تیری خرام ناز کا سارا فساد ہے
ہم اپنا مدعا داور محشر سے کیا کہیں

اس سے ہوا ہے ہوگا نہ یہ کام حشر تک
صبر و شکیب کی دل مضطر سے کیا کہیں

ساقی ہی اپنے ظرف کا جانے تو جانے حال
کم ظرف ہیں یہ شیشہ و ساغر سے کیا کہیں

کی جائیگی نہ انکی شکایت کسی طرح
پھر ہم کہیں تو داور محشر سے کیا کہیں

اللہ رے بیخودی کہ نہیں یاد مدعا
ہم سوچتے کھڑے ہیں گھڑی بھر سے کیا کہیں

تدبیر وصل یار کئے جاتے ہیں مگر
بنتی نہیں ہے بات مقدر سے کیا کہیں

ملتا رہے جواب تو ہے بات کا مزہ
بت بنگئے ہیں صنا وہ پتھر سے کیا کہیں

منزل کا نام لیتے ہیں ہیں سو قباحتیں
مشکل یہ آپڑی ہے کہ رہبر سے کیا کہیں

رہ جاتی بات اپنی شب ہجر اے اجل
پہلے نہ آئی وقت مقرر سے کیا کہیں

پوشیدہ اپنے دلکا نہیں اس سے کوئی راز
سب جانتا ہے داور محشر سے کیا کہیں

گر سر بھی کاٹتے کبھی دم مارتے نہ ہم
وہ [illegible] سے کیا کہیں

بیٹھا ہے ایسا خوف کہ اٹھتی نہیں زباں
وہ پوچھتے ہیں حال گھڑی بھر سے کیا کہیں

دستک پہ پوچھتے ہیں وہ اندر سے کون ہے
یا زائر کا مقام ہے باہر سے کیا کہیں

ہیں اسکو یاد نامہ رسانی کے سارے ڈھنگ
تبلیغ کے اصول پیمبر سے کیا کہیں

| ۲۶۸ | اے عشق راز عشق کا پردے کی بات ہے<br>آتی ہے شرم داور محشر سے کیا کہیں | ۱۴ |
|---|---|---|

روز ایک اک سے جو اقرار ہوا کرتے ہیں
یہ وفا بھی کبھی سرکار ہوا کرتے ہیں

اسطرف ہم سے تو انکار رہا کرتے ہیں
اسطرف سے غیر سے اقرار ہوا کرتے ہیں

فکر رہتی ہے نہ عقبیٰ کی نہ دنیا کا خیال
چین کرتے ہیں جو میخوار ہوا کرتے ہیں

ٹوٹتے دیر نہیں لگتی ذرا بھی انکو
کتنے بودے ترے اقرار ہوا کرتے ہیں

لیگئے مفت حسین میری متاع دل کو
اس طرح کے بھی خریدار ہوا کرتے ہیں

تیری زلفوں نے عجب دام بچھا رکھا ہے
روز دو چار گرفتار ہوا کرتے ہیں

ناز کیا کیا مجھے ہوتے ہیں متاع دلبر
جب حسین اسکے خریدار ہوا کرتے ہیں

تھا جو اقرار تو کیا خاک نتیجہ نکلا
فکر ہی کیا ہے جو انکار ہوا کرتے ہیں

عقل بھی ہے کہ نہیں اے دل ناداں تجھکو
کہیں معشوق وفادار ہوا کرتے ہیں

ان حسینوں سے خدا حفظ داماں میں رکھے
کہ یہ جلاد و ستمگار ہوا کرتے ہیں

ہمیں ہنستے نہیں آفتیں حسین بھی اے دل
کنگھی چوٹی میں گرفتار ہوا کرتے ہیں

آپ الزام نہ دیں کہنے پہ دشمن کے مجھے
فتنہ انگیز تو اغیار ہوا کرتے ہیں

ہیں حقیقت میں سوا ہم سے حسیں طالب وصل
ظاہری ہیں یہ جو انکار ہوا کرتے ہیں

| ٢٦٩ | طشت از بام ہوئی انکی ہماری الفت<br>عشق چرچے سر بازار ہوا کرتے ہیں | ١٩ |
|---|---|---|

رنج میں یا عیش میں آفت میں یا راحت میں ہوں
شکر ہے اللہ کا اچھا ہوں جس حالت میں ہوں

تھی عذاب جاں توقع اور بلا سے دل امید
ہو گئی ہے یاس جیسے میں بڑی راحت میں ہوں

یا علی مشکلکشا مشکلکشائی کیجیے
رنج میں ہوں غم میں ہوں مشکل میں ہوں آفت میں ہوں

جبر رہا ہے ان پہ جنکو اس کی کچھ پروا نہیں
یا الٰہی دل کے ہاتھوں میں بڑی آفت میں ہوں

ہاتھ بھی خالی ہیں ان سے اور پہلو بھی مرا
دل جو میرے پاس تھا کیا ہوگیا حیرت میں ہوں

دیکھئے کس طرح ہو کب ہو میسر وصل یار
آرزو میں شوق میں ارمان میں حسرت میں ہوں

کہئے جو کہنا ہو سر آنکھوں پہ کہنا آپ کا
تابع فرمان مطیع حکم ہر حالت میں ہوں

کچھ لکھا جاتا نہیں مجھ سے ہجوم شوق میں
کہدے اے قاصد زبانی انسے جس حالتمیں ہوں

جب کبھی جا نکلا ٹالا اس نے یہ کہہ کر مجھے
جایئے اسوقت پھر ملئے گا جب فرصت میں ہوں

رحم فرما غیب سے پہنچا مری روزی مجھے
تیرا بندہ ہوکے یارب غیر کی خدمت میں ہوں

عالم ہستی میں بھی ملک عدم کا ہے خیال
دل وطن میں ہے مرا میں وادی غربت میں ہوں

ہیں مرے دیکھے ہوئے کہسار ہوں یا دشت ہوں
رہبر فرہاد و مجنوں عالم وحشت میں ہوں

اے دل ناکام کیوں بیچین ہے کیوں مضطرب
میں شریک حال تیرا رنج میں راحت میں ہوں

بات دعوے کی نہیں کچھ اپنا اپنا رنگ ہے
تم اگر اچھے ہو صورت میں تو میں سیرت میں ہوں

مجھ سے استقلال میں نسبت نہیں کچھ کوہ کو
وہ گراں ہے وزن میں تو میں گراں قیمت میں ہوں

میرا تیرا ساتھ اے غم چھوٹنے والا نہیں
تو میری تقدیر میں ہے میں تیری قسمت میں ہوں

چھیڑنے کو میرے کہہ جاتا ہے دشمن بار بار
ہمدم و ہمراز ان کا خلوت و جلوت میں ہوں

ناتواں عشق اٹھا کر بار غم کہتا ہے یہ
ثانی سہراب و رستم آج میں قوت میں ہوں

| ٢٧٠ | مل گئی ہے کوچہ جاناں میں رہنے کو جگہ<br>جیتے جی اے عشق گویا گلشن جنت میں ہوں | ١٢ |
|---|---|---|

وہ یہ کہکر دل ناکام لئے جاتے ہیں — کہیں اس چیز کے بھی دام لئے جاتے ہیں

یار کے پاس سے لاتے نہیں نخواہ جواب — نامہ بر مفت کا انعام لئے جاتے ہیں

آج ساقی ترے میخانے سے ہم یاد رہے — اپنے دلمیں ہوس جام لئے جاتے ہیں

کام کچھ تیرا دہاں نکلے نہ نکلے ہمیں کیا — ہم تجھے ایدل ناکام لئے جاتے ہیں

اسنے جو مجھسے دغا کی ہے وہ پوشیدہ نہیں — دلکو پھر کیوں بت خود کام لئے جاتے ہیں

آکے دنیا میں عدم سے نہ ملا ہمکو کچھ اور — اپنے ذمے کئی الزام لئے جاتے ہیں

حوصلہ کو مرے اللہ سلامت رکھے — عشق میں اس سے بڑے کام لئے جاتے ہیں

کی ہے دشمن نے دغا یہ بھی ہے انصاف کوئی — آپ ناحق ہی مرا نام لئے جاتے ہیں

نہ سہی مجھکو وہ آسائش ہی ہی غیر د نہیں — کیوں وہ رہ رہ کے مرا نام لئے جاتے ہیں

بھر گیا عمر کا پیمانہ مگر جی نہ بھرا — حسرت بادہ آشام لئے جاتے ہیں

| | |
|---|---|
| ناتوانی سے نہ بات کی طاقت ہم میں | ایک اشاروں سے ہی سب کام لئے جاتے ہیں |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۱ | ایک ہم ہی نہیں عشاق میں انکے اے عشق<br>اور دو چار کے بھی نام لئے جاتے ہیں | ۲۰ |

| | |
|---|---|
| کچھ کم فلک سے تیری گلی کی زمیں نہیں | بیداد گر نہیں کہ ستم آفریں نہیں |
| ہیں سو طرح کے ناز ترے ناتواں کو بھی | گو نازکی میں تجھسا کوئی نازنیں نہیں |
| رگ رگ میں تیر عشق کی ہے چارہ گر خلش | یہ درد وہ نہیں جو کہیں ہے کہیں نہیں |
| دم لے کہ آرہے ہیں عیادت کو میری وہ | کیا تجھ میں اتنی تاب بھی جان حزیں نہیں |
| اب جا کے ڈھونڈیئے دل گم گشتہ کو کہاں | جس جگہ گمان تھا میرا وہیں نہیں |
| اب اور میرے قتل میں باقی رہا ہے کیا | خنجر کھنچا نہیں کہ چڑھی آستیں نہیں |
| وہ میری ضد سے توڑ کے پیماں کہتے ہیں | یونہی سہی کہ آجسے ہم نازنیں نہیں |
| چومیں جو جا کے کعبہ میں پتھر کو کیا حصول | وہ بھی دہن کسیکا کسی کی جبیں نہیں |
| چھپ چھپ کے شیخ گھورتے ہیں دخت رز کو کیوں | یہ کوئی ایسی شاہد پردہ نشیں نہیں |
| ہیں ساتھ ایک عشق کے سو بدگمانیاں | یہ بات تجھسے کہنے کی اے ہمنشیں نہیں |
| گھورا اگر کسیے آپکو ہم روز حشر تک | یہ چشم شوق ہے نگہ واپسیں نہیں |
| کیا کشتگان عشق کی مٹی خراب ہے | خالی تمہارے کوچے میں تل بھر زمیں نہیں |
| جامہ ہمارا دست جنوں نے کیا ہے چاک | آنکھوں پہ رکھ کے رونے کو بھی آستیں نہیں |
| دل ہی ہے تیری زلف کے حلقہ کا حسن ہے | انگشتری وہ ہیچ ہے جسمیں نگیں نہیں |
| یوسف کا ذکر سنکے ہماری زبان سے | کس ناز سے وہ کہتے ہیں کیا ہم حسیں نہیں |
| کیا جانے کون مانع فریاد و آہ ہے | اونچا تو اسقدر فلک ہفتمیں نہیں |
| ہم دیکھ لیتے دور سے حوروں کی بھی جھلک | کیا کیجئے کہ ایسی کہیں دوربیں نہیں |

کیا ناز کر رہی ہے شب ہجر آفتاب
بچکر جفائے دہر سے جائے کہاں کوئی

اے موت تو تو کوئی بت نازنیں نہیں
یہ آسماں جہاں تھا ایسی زمیں نہیں

٢٧٢

بزم سخن میں حوصلہ شاعر کا کیا بڑھے
سب نکتہ چیں ہیں عشق کوئی نکتہ بیں نہیں

٢٦

جب کسی بات پر وہ اڑتے ہیں — ہاتھ ہی دہو کے پیچھے پڑتے ہیں
آہ کرنیسے بھی بگڑتے ہیں — آجکل وہ ہوا سے لڑتے ہیں
ہے تلون مزاج میں انکے — کبھی بنتے کبھی بگڑتے ہیں
آگے اس سرو قد کے سرو چمن — قد آدم زمیں میں گڑتے ہیں
میری تقدیر تو نہیں گیسو — پھر یہ بن بنکے کیوں بگڑتے ہیں
شانہ تیری بلائیں لیتا ہے — گیسو جھک جھک کے پاؤں پڑتے ہیں
زندہ در گور ہجر میں ہوں میں — یونتو سب بعد مرگ گڑتے ہیں
ہم وہ آپسمیں خود سمجھ لینگے — بیچ میں کیوں رقیب پڑتے ہیں
منزل عشق کالے کوسوں ہے — خضر بھی ایڑیاں رگڑتے ہیں
جنکو چلنا نہ کل تک آتا تھا — اب وہ نام خدا اکڑتے ہیں
ہے مسرت شباب میں اے دل — دوڑنیوالے گر ہی پڑتے ہیں
یہ بھی لکھا مرے مقدر کا — حرف مطلب ہی کے بگڑتے ہیں
لے خدا حافظ اے شب فرقت — صبح سے پہلے ہم بچھڑتے ہیں
گالیاں دے رہا ہے وہ گلرو — واہ کیا منہ سے پھول جھڑتے ہیں
چلو جانیدو پھیر لو بوسہ — آپ ناحق ہی کیوں جھگڑتے ہیں
قتل ہے عید عاشقوں کو ترے — جان دینے کو ٹوٹے پڑتے ہیں

پھر کے آتے ہیں اس گلی سے جب ‌ ‌ ‌ آپ ہم اپنے پاؤں پڑتے ہیں
دیکھیں ہوتی ہے صلح کب انسے ‌ ‌ ‌ کب ہمارے نصیب لڑتے ہیں
جوش وحشت میں بھی ہے پابندی ‌ ‌ ‌ خار صحرا قدم پکڑتے ہیں
قصد کعبہ کا کیا کروں اے شیخ ‌ ‌ ‌ پاؤں رہ رہ کے الٹے پڑتے ہیں
سخت جاں تیرے ناتوانی میں ‌ ‌ ‌ روز کشتی قضا سے لڑتے ہیں
تیرے بازو پہ آفریں قاتل ‌ ‌ ‌ کس صفائی کے ہاتھ پڑتے ہیں
ذکر پر تیرے اے گل خوبی ‌ ‌ ‌ کان گلشن میں گل پکڑتے ہیں
تو ہے مسجود خلق گبر و شیخ ‌ ‌ ‌ تیرے در پر جبیں رگڑتے ہیں
تیرے کوچہ میں خاکسار عشق ‌ ‌ ‌ خاک ہوکر زمیں پکڑتے ہیں

| ۲۷۴ | گھونٹ مے کے فراق ساقی میں<br>عشق میرا گلا پکڑتے ہیں | ۱۵ |
|---|---|---|

دل میں دیدے تمہارے پھرتے ہیں ‌ ‌ ‌ دشت میں یا چکارے پھرتے ہیں
روز گنتے ہیں وعدے کی گھڑیاں ‌ ‌ ‌ دیکھیں کب دن ہمارے پھرتے ہیں
بیٹھیں برگشتہ بخت گھر میں اگر ‌ ‌ ‌ در و دیوار سارے پھرتے ہیں
مرتے دم بھی ہماری آنکھوں میں ‌ ‌ ‌ وہی تیور تمہارے پھرتے ہیں
خانہ برباد کوچہ الفت ‌ ‌ ‌ در بدر مارے مارے پھرتے ہیں
دیکھیں آتی ہے کیا بلا ہم پر ‌ ‌ ‌ اب وہ گیسو سنوارے پھرتے ہیں
تیرے بیمار کا خدا حافظ ‌ ‌ ‌ مضطرب دوست سارے پھرتے ہیں
کام چلتا نہیں ہے آہ بغیر ‌ ‌ ‌ ہم عصے کے سہارے پھرتے ہیں
چشم گریاں میں ہے گذر انکا ‌ ‌ ‌ یا وہ دریا کنارے پھرتے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| کر کے پہلو تہی وہ ہم سے آج<br>ہے جوانی امنگ پر انکی<br>نعش ابتک اٹھی نہیں میری<br>کوئے جاناں بھی سیر کی ہے جگہ | کیا کنارے کنارے پھرتے ہیں<br>سینہ ہر وقت ابھارے پھرتے ہیں<br>سوگ وہ کیوں اتارے پھرتے ہیں<br>کیا جواں پیارے پیارے پھرتے ہیں | |
| ۲۷۴ | اک برہمن نے آج ہم سے کہا<br>عشق اب دن تمہارے پھرتے ہیں | ۲۴ |

انہیں حلقے میں اپنے لیکے کیا اغیار بیٹھے ہیں
چمن میں پھولکو گھیرے ہوئے کچھ خار بیٹھے ہیں

ترے وحشی کے استقبال کو تیار بیٹھے ہیں
کمر باندھے ہوئے دامن سے سب کہسار بیٹھے ہیں

شب فرقت نہ آئے رشک کیوں اس بخت خفتہ پر
کہ وہ تو سو رہا ہے اور ہم بیدار بیٹھے ہیں

تمہارے روزن دیوار پر بھی ایک عالم ہے
لڑائے آنکھ اس سے طالب دیدار بیٹھے ہیں

رہا کرتے تھے مسجد میں جو محو سجدہ گردانی
وہ اب بت خانے میں پہنے ہوئے زنار بیٹھے ہیں

سنائی کس نے ان کو داستان شہرت یوسف
جو اس انداز سے آکر سر بازار بیٹھے ہیں

مٹا ہی چاہتا ہے عاشقوں کا نام دنیا سے
وہ سب کے قتل پر باندھے ہوئے تلوار بیٹھے ہیں

تاسف خیز و حیرت ناک ہے کیا مرگ عاشق بھی
ادھر روتے ہیں وہ غمگیں ادھر اغیار بیٹھے ہیں

الٰہی موت ہی آ جائے کہیں کب تک یہ درد و غم
کہ ایسی زیست سے اب ہو کے ہم بیزار بیٹھے ہیں

مثال نقش پا مشکل ہی اٹھیں گے یہاں سے ہم
ترے کوچہ میں جم کر اسطرح اے یار بیٹھے ہیں

سوال بوسہ گیسو پہ کیا وہ ہمکا کے کہتے ہیں
اسی اک بات پر ہم سینکڑوں کو مار بیٹھے ہیں

قفس میں طائران زار کی حسرت کوئی دیکھے
لگا کر اپنی آنکھیں جانب گلزار بیٹھے ہیں

خدا کو مان دے کوئی پیالہ جلد صہبا کا
کہ کب سے منتظر ساقی ترے میخوار بیٹھے ہیں

مسیحا تو ہیں وہ لیکن نہیں کرتے علاج دل
اجل کے منتظر سب عشق کے بیمار بیٹھے ہیں

کہاں ہے ابر رحمت جلد آئے جھوم کر آئے
کہ اس کے منتظر عرصہ سے بادہ خوار بیٹھے ہیں

انہیں کے سر ہے سہرہ سر بلندی کا زیبا نہیں
جھکا کر سر جو مثل ابروئے خمدار بیٹھے ہیں

خدا محشر کے دن باآبرو ان کو اٹھائیگا
کہ رحمت پر بھروسا کر کے عصیاں کار بیٹھے ہیں

یہ مانگا کس نے بوسہ ابروئے خمدار و گیسو کا
جو دہ برہم ہیں اور کھینچے ہوئے تلوار بیٹھے ہیں

کہاں اٹھ سکتے ہیں وہ صورت طفل سر شک غم
جو تیری راہ میں با دیدۂ خونبار بیٹھے ہیں

وہ میرے گھر میں ہے اس پر بھی مجکو بد گمانی ہے
در دشمن پہ جا کر جو سگ دلدار بیٹھے ہیں

نہیں یہ داغ چیچک کے نشاں ہیں میرے بوسونکے
جو اک انداز سے ان کے سر رخسار بیٹھے ہیں

ترا جلوہ عجب ہے اے سراپا جلوۂ قدرت
کہ آنکھیں کھو کے سارے طالب دیدار بیٹھے ہیں

پیا کرتے ہیں خم کے خم ہی کہہ کہہ کے ساقی سے
ابھی اپنے میں ہیں ہم اور ابھی ہشیار بیٹھے ہیں

| ۲۷۵ | یہ کوئے یار ہے اے عشق کعبہ ہے نہ بت خانہ<br>ڈھیٹھی دیکر یہاں کیوں کافر و دیندار بیٹھے ہیں | ۱۸ |
|---|---|---|

کیا پہنے گا چھڑے وہ مرا یار پاؤں میں
آنسو کی میرے قدر اگر ہوتی یار کو

اس شوخ نے لگائی ہے اس لطف سے حنا
تیرے لئے تو دیدہ و دل فرش راہ ہیں

دل ڈالئے گا لیکے دل خوں شدہ مرا
کھنچیں گے ہم نہ ہاتھ بتوں کی تلاش سے

ہو نازکی سے جسکو حنا بار پاؤں میں
آتے کبھی نہ یہ در شہوار پاؤں میں

پھولا ہوا ہے لالہ گلزار پاؤں میں
پھر کفش زرنگار ہے بیکار پاؤں میں

مہندی عبث لگاتے ہیں سرکار پاؤں میں
جبتک رہیگی طاقت رفتار پاؤں میں

دیکھے جو سر اٹھا کے تری منزل رفیع
یوں سر کے بل ادب سے سوئے کوئے یار چل
کافی ہے بند عشق ہی دیوانوں کو ترے
کیا پوچھتے ہو وادیٔ وحشت کی کاوشیں
دشت جنوں میں پاؤں نہیں سو نیکے کبھی
میرا وہ دست شوق سمجھ کر الجھ پڑا
دشت جنوں میں خونکے دریا جو بہہ گئے
جائینگے سر سے چلکے سوئے کوئے یار ہم
پرسان حال وادیٔ غربت میں گر ملے
وحشت میں لٹ پٹا کے نہیں گرنیوالے ہم
دست جنوں میں ہونگے جو مجروح خونچکاں

آجائے چرخ پیر کی دستار پاؤں میں
ایدل نہ آئے سایہ دیوار پاؤں میں
زنجیر اے پری نہیں درکار پاؤں میں
نکلا وہ سر سے چبھ گیا جو خار پاؤں میں
ہر آبلہ ہے دیدۂ بیدار پاؤں میں
آیا کبھی جو دامن دلدار پاؤں میں
تھے آبلے کہ دیدۂ خونبار پاؤں میں
کیا غم نہیں جو طاقت رفتار پاؤں میں
پیدا کرے زبان سر ہر خار پاؤں میں
سو بار آئے دامن کہسار پاؤں میں
باندھونگا پیٹکے دامن کہسار پاؤں میں

| ۲۷۶ | دیوانہ ایک طفل برہمن کا ہوں میں عشق<br>بیڑی کے بدلے چاہیئے زنار پاؤں میں | ۱۷ |
|---|---|---|

تیرے وعدے کا ہو یقین نہ کہیں
ٹپکتا ہے انکی چتون سے
رنگ لائے نہ رنج دشمن کا
دیکھکر اسنے میرے دل کو کہا
جان کسطرح دینگے یارب ہم
دم مردن یہ خوف ہے مجکو
کہہ رہا ہے پتے کی جو تم سے

حشر ڈھائے دلحزیں نہ کہیں
کہ لڑی ہے نظر کہیں نہ کہیں
شاد ہونا دل حزیں نہ کہیں
کھا گیا چوٹ یہ کہیں نہ کہیں
گھر ملیگا کوئی حسیں نہ کہیں
آسماں ہو تہ زمیں نہ کہیں
وہ ہمارا ہو ہمنشیں نہ کہیں

دل چرا کر مرا وہ کہتے ہیں
ظلم پیشہ فلک کے پردے میں
بے سبب زلف وہ نہیں برہم
آرزوئیں میری زبانی بھی
بات کرتے ہوئے بھی ڈرتا ہوں
دیکھکر تجھکو روز حشر کہا
خاک سے میری الفلک بجیو
ضعف میں بھی ملا نہ چین تجھے

بھول آئے ہو تم کہیں نہ کہیں
تیرے کوچہ کی ہو زمیں نہ کہیں
دل آشفتہ ہو یہیں نہ کہیں
انسے لے نامہ بر کہیں نہ کہیں
حرف رکھے وہ نکتہ چیں نہ کہیں
اسکو دیکھا تو ہے کہیں نہ کہیں
تجھکو کہا جائے یہ زمیں نہ کہیں
درد اٹھتا رہا کہیں نہ کہیں

| ۲۷۷ | عشق دور بتاں ہے ڈرتا ہوں<br>شیخ کھو بیٹھے اپنا دین نہ کہیں | ۱۹ |
|---|---|---|

ایجاد طرز جور کی کچھ خوبیاں نہیں
ہے جائے شکر شکوہ جور بتاں نہیں
بیداد یار میں تو ہے اک گونہ لطف بھی
معدوم و بے نشاں نکر اے ضعف اسقدر
نالوں سے آسمان زمین کو شب فراق
ارشاد ہو تو قصہ درد جگر کہوں
انکار صاف ہے نہ کوئی وعدہ استوار
گو میں وفا پرست محبت سرشت ہوں
حیران ہوں کہ پیشکش یار کیا کروں
تلوار قتل کے قابل بھی رہ گیا

یوں تو جفائیں کر شکوہ کیا آسماں نہیں
اے عشق مجھمیں طاقت آہ و فغاں نہیں
یا رب تحمل ستم آسماں نہیں
کچھ میں کمر کسی کی کسیکا دہاں نہیں
سر پر اٹھا نہ لوں تو ترا ناتواں نہیں
مجھکو تو یاد اور کوئی داستاں نہیں
سنتے ہیں ایک عمر سے ہم انکی ہاں نہیں
لیکن یقین تجھکو بھی بے امتحاں نہیں
قابو میں دل نہیں ہے قبضے میں جاں نہیں
مجھ ناتواں میں دم ہی دم امتحاں نہیں

چپ لگ گئی ہے مجکو دم عرض مدعا — گویا میں بے زباں ہوں دہن میں زباں نہیں

نالوں سے کچھ رہا تو سہی دل کا مشغلہ — اب کیا کروں کہ طاقت آہ و فغاں نہیں

تیری ہی سب کو ہے صف محشر میں جستجو — کیسی قیامت آئی کہ تو درمیاں نہیں

سنتے ہو پھر خواب نہ آرام پاؤ گے — افسانہ میرے درد کا ہے داستاں نہیں

| ۲۷۸ | کس کو سناؤں درد جگر ماجرائے دل<br>اے عشق کوئی محرم راز نہاں نہیں | ۲۰ |
|---|---|---|

مرض عشق کی دوا ہی نہیں — اس سے جانبر کوئی ہوا ہی نہیں

اس ستم کیش سے خدا سمجھے — پر دغا ہی ہے بیوفا ہی نہیں

کیا نہیں دل لگا کے اے واعظ — تیری باتوں میں کچھ مزا ہی نہیں

باعث صد ہزار آفت ہے — عمر دو روزہ بیوفا ہی نہیں

چارہ گر آ کے کیا بنا لے گا — حال مجہ میں تو کچھ رہا ہی نہیں

ابتدا ہے وہ میرے قصہ کی — جسکی کچھ حد کچھ انتہا ہی نہیں

لذت مرگ کی ہے دلکو تلاش — کیا کرے زیست میں مزا ہی نہیں

باغ جنت سے خاک ہو تفریح — کوچہ یار کی ہوا ہی نہیں

بزم جاناں میں کھو گیا ایسا — مجکو دل کا پتا لگا ہی نہیں

نہیں ہیں وہ عدو کے آئے تھے — ہمنے صد شکر کچھ کہا ہی نہیں

وہ سوال وصال پر بولے — کیا کہا ہم نے کچھ سنا ہی نہیں

ہے جو رونا تو اپنی قسمت کا — آپ سے ہمکو کچھ گلا ہی نہیں

آہ و فریاد و نالہ و شیون — بے اثر سب ہیں کچھ دعا ہی نہیں

ان سے کیا بخشوائیں وقت اخیر — ہمنے تو کچھ کہا سنا ہی نہیں

ہم ستم کو کرم سمجھتے ہیں — آپ کی تو جفا جفا ہی نہیں
ہے وہ منزل جہاں دو روزہ — جسمیں ٹک کر کوئی رہا ہی نہیں
جان کیا خاک ہم قضا کو دیں — اسمیں ظالم تری ادا ہی نہیں
سن کے بولے وہ داستان دل — ایسا قصہ کبھی سنا ہی نہیں
صبر وہ کام ہے محبت میں — جو کسی سے کبھی ہوا ہی نہیں

| ۲۷۹ | عشق کیا چاہیں اب حسینوں کو<br>وہ زمانہ وہ دل رہا ہی نہیں | ۲۲ |
|---|---|---|

کچھ خوشامد کی احتیاج نہیں — انکا اس طرحکا مزاج نہیں
فخر کی چیز تخت و تاج نہیں — رہنے والا کسی کا راج نہیں
یوں نہیں کہتے ہو روز آج نہیں — بات کی اپنے تم کو لاج نہیں
وصل ہی ہے دوائے درد ہجر — تم نہ مانو تو پھر علاج نہیں
ہے زمین شعر کی مثال فلک — اس سے لیتا کوئی خراج نہیں
کس نے آکر مزاج پرسی کی — ملتا بیمار کا مزاج نہیں
آجکی بات کو نہ کل پہ رکھ — کل جو عالم میں تھا وہ آج نہیں
ہم کہاں اور جوش عشق کہاں — وہ طبیعت نہیں مزاج نہیں
مجکو جب دیکھتے ہیں کہتے ہیں — اسکو کیا کوئی کام کاج نہیں
باتوں باتوں میں روٹھ جاتے ہو — کوئی تم سا بھی بدمزاج نہیں
کل کہا تھا کہ رکھو کل پہ وصل — آج پوچھا تو بولے آج نہیں
دوست جسکے ہیں آپ عالم میں — اسکو دشمن کی احتیاج نہیں
چٹکیاں لے رہا ہے درد عشق — بے سبب دلکا اختلاج نہیں

نہیں دنیا میں کوئی ایسا شہر
نازنینوں کا جسمیں راج نہیں

راہ ملک عدم ہے سیدہی صاف
اسمیں رہبر کی احتیاج نہیں

آب و روغن ہیں دل عزیزوں کے
نام کو انمیں امتزاج نہیں

دانا بینا ہے کارساز جہاں
کہئے سننے کی احتیاج نہیں

بوریا بس ہے ہم فقیروں کو
حسرت تخت سیم و عاج نہیں

عشق کے داغ ہو گئے بیکار
ایسے سکوں کا اب رواج نہیں

ہوتے آئے ہیں خوبرو جلاد
نئی عادت نیا رواج نہیں

آپ لیجائیے ہمارا دل
اب ہمیں اسکی احتیاج نہیں

| ۲۷ | فضل مولا اگر ہوا اسے عشق<br>کچھ بڑی میری احتیاج نہیں | ۲۸۰ |
|---|---|---|

بھولے بھالے بھی ہیں نادان بھی کم سن ہی نہیں
شوخیاں آئیں کہاں سے وہ ابھی دن ہی نہیں

تیری فرقت میں ملے چین یہ ممکن ہی نہیں
رات بھی ایک قیامت ہے فقط دن ہی نہیں

کیوں طرفدار ہے دزدیدہ نگاہی کی وہ آنکھ
ہم تو سنتے تھے کوئی چور کا ضامن ہی نہیں

بے خود عشق ہوں خود مجکو نہیں اپنی خبر
بے خبر حال سے میرے بت کم سن ہی نہیں

صبح ہونے کی نہیں اپنی شب غم ہرگز
ہم سیہ بختوں کے تقدیر میں تو دن ہی نہیں

سب مسافر ہیں پس و پیش چلے جائیں گے
کوئی اس عالم ایجاد کا ساکن ہی نہیں

مل کے اس سیم سے ہم وہ ہی منائیں گے خوشی
صاحبو عید ہے اپنی بھی بڑا دن ہی نہیں

دے کوئی بوسۂ ابرو کہ صدا پیدا ہو
کیسی محراب جہاں صورت موذن ہی نہیں

دل سی شئے دیدی اسے جسکو نہ پہچانتے تھے
اور جس کا کوئی شاہد کوئی ضامن ہی نہیں

آج پیدا ہوں اگر اگلے زمانے والے
ہم مسلمانوں کو کہنے لگیں مومن ہی نہیں

تیرے عاشق کو جو آرام ملے کوئی گھڑی
ایسی رات ایسا زمانے میں کوئی دن ہی نہیں

یوں جو مضطر ہوں مری بخت کی تحریر میں لا کیا
حرف سب ہیں متحرک کوئی ساکن ہی نہیں

حیا ہیں کیا اس بت کم سن کو حجاب آتا ہے
وہ زمانہ نہیں وہ دن ہی نہیں سن ہی نہیں

یوں تو یوں ہی سہی اب مر کے ہی ہم دیکھیں گے
جیتے جی وصل تو اس حور کا ممکن ہی نہیں

بے گناہی نے کہیں کا نہیں رکھا یا رب
میں وہ مجرم ہوں کہ میرا کوئی ضامن ہی نہیں

میں جو کہتا ہوں کہ مرتا ہوں تو فرماتے ہیں
کوئی بے آئی مرے یہ کبھی ممکن ہی نہیں

تیرا کہنا مرے سر آنکھوں پہ ناصح لیکن
دل نہ دوں اس بت کافر کو یہ ممکن ہی نہیں

آج اے شام غریبی ترا مہمان ہوں میں
دور منزل ہے ابھی اور یہاں دن ہی نہیں

منت خلق سے اللہ نے بچایا مجھکو
اس کا احسان ہے کہ میرا کوئی محسن ہی نہیں

دل گم گشتہ کا سینے میں پتا خاک ملے
کوئی اس اجڑے ہوئے شہر میں ساکن ہی نہیں

وہ شب وصل بھی بوسوں کی طلب پہ بولے
یہ کبھی ہو نہیں سکنے کا یہ ممکن ہی نہیں

تیری سرکار سے معقول ملے اس کو سزا
دل بھی اے عشق ہے مجرم مرا ضامن ہی نہیں

مہر لوسہ کی طلب پہ ہے خموشی ان کی
کاش اتنا ہی وہ فرمادیں یہ ممکن ہی نہیں

زندگی کس کی بھروسا نفس چند کا کیا
ہیں یہ کس گنتی میں اے دل تو انہیں گن ہی نہیں

نالہ مرغ بھی ہے صور قیامت شب وصل
حشر انگیز فقط بانگ موذن ہی نہیں

